جانِ اول مظہرِ درگاہ شد　　جانِ جاں خود مظہرِ اللہ شد
(رومیؒ)

# لوائحِ خانقاہِ مظہریہ

۱۹۷۲ء

یعنی

# مکتوباتِ مدرسۂ دیر

۱۳۹۲ھ

(مخزونہ خانقاہ اخوند نسیمؒ الموسوم بہ خانقاہ نور محل، اوچ، دیر)



مرتبہ

ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان

سندھ یونیورسٹی

# فضائلِ صحابہؓ واہلِ بیتؓ
## مع مکتوباتِ عزیزی
## از شاہ عبدالعزیز دہلویؒ

حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ اور ان کے نامور فرزند شاہ عبدالعزیز دہلویؒ وغیرہ نے مغل آخرین کے زمانے میں ملّتِ اسلامیہ کی بڑی گراں قدر خدمات انجام دی ہیں۔ شاہ عبدالعزیز کی تصانیف میں تحفہ اثنا عشریہ اور تفسیر عزیزی اور بستان المحدثین وغیرہ مشہور و معروف ہیں۔ شاہ عبدالعزیز دہلویؒ نے فضائلِ صحابہ واہلِ بیت پر چند رسالے عزیز الاقتباس فضائل اخیار الناس، سیر الجلیل اور احسن النجات تحریر فرمائے ہیں۔ ہم نے ان رسالوں کو ملک کے نامور اہلِ قلم سے ترجمہ کرا کے "فضائلِ صحابہ واہلِ بیتؓ" کے نام سے یکجا کر دیا ہے اور آخر میں شاہ عبدالعزیز دہلویؒ کے مکتوبات بھی شامل کر دیئے ہیں۔ شاہ صاحبؒ کے مکتوبات مختلف کتابوں اور بیاضوں سے نہایت محنت سے تلاش کئے گئے ہیں۔ اس پر پروفیسر محمد ایوب قادری نے ایک جامع اور مبسوط مقدمہ لکھا ہے، جس میں پروفیسر صاحب نے روہیلکھنڈ میں شیعت کے فروغ کے اسباب تاریخی حقائق کی روشنی میں تحریر کئے ہیں۔ قیمت ۱۰/- دس روپے

جنگ آزادی ۱۸۵۷ء میں لاکھوں ہند و پاکستانیوں نے اپنی جانیں قربان کیں اور آزادی کے لئے آخر وقت تک انگریزوں سے لڑتے رہے۔ ان ہی میں مولانا فیض احمد بدایونی بھی شامل تھے۔ پروفیسر محمد ایوب قادری نے مولانا فیض احمد بدایونیؒ کے مفصل حالات تحقیق اور محنت سے تحریر کئے ہیں جو پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔۔۔۔۔۔ قیمت دو روپے۔




Marfat.com

## اظہارِ تشکر

اللہ بخشے حکیم حافظ ذوقی الہ آبادی (م ۱۳۹۳ھ) کو، وہ میری اکثر کتابوں کی کتابت کر دیا کرتے تھے۔ اُن کے بعد حیدر آباد میں اب ایسا کوئی کاتب نہیں جو عربی اور فارسی سے بھی بخوبی واقف ہو، اسی مجبوری کی وجہ سے یہ کام التواء میں پڑ گیا تھا۔ آخر کار عزیز گرامی ڈاکٹر نجم الاسلام صاحب نے (جنھوں نے کتابچہ کی ترتیب میں بھی پوری مدد فرمائی ہے) اکثر صفحات کی کتابت خود ہی فرمائی۔ اسی طرح ڈاکٹر مولانا سید محمد نعیم ندوی صاحب نے بھی کرم فرمایا۔ پھر عزیزی ڈاکٹر سید سخی احمد ہاشمی صاحب (حال صدر شعبۂ اردو) اور ڈاکٹر مولانا ابوالفتح محمد صغیر الدین صاحب، نیز بیٹی رابعہ اقبال سلمہا نے بھی چند کلمات تبرعاً کتابت فرمائے۔ سندھ یونیورسٹی کے یہ تمام اساتذہ میرے لیے بہت عزیز ہیں۔ اللہ پاک ان کو خوش و خرم رکھے اور دونوں جہانوں میں سرفراز و سربلند فرمائے۔ آمین۔

زشوقِ دوست پر اوراقِ دفترِ گلہا (سعد اللہ گلشن)
بہار نامہ نوشتم ز اشکِ بلبلہا

عزیز گرامی ڈاکٹر نجم الاسلام صاحب نے کتابچہ کے آخر میں اشاریہ بھی شامل فرما دیا ہے اور میرے عزیز ڈاکٹر ابوالفتح صغیر الدین صاحب اور عزیزی پروفیسر ایاز الدین سلمہ کی رفاقت میں اس مجموعے کی تمام و کمال تصحیح بھی فرما دی ہے۔ ان سب حضرات کا شکریہ ادا کرنے کے لیے الفاظ تو نہیں ہیں لیکن دل شکر گزار اور دعا گزار ہے۔

ب

سلسلۂ مظہریہ کے دو سو مکتوبات کا مجموعہ

مشتمل بر دو ابواب

(۱) باب مظہریہ (۱۷۲ مکتوبات)

(۲) باب نسیمیہ (۲۸ مکتوبات)

طبع اوّل

سنۂ ترتیب سنہ ۱۹۷۳ء

سنۂ طباعت سنہ ۱۹۷۵ء

قیمت

پندرہ روپئے

مجلد - ۱۸ روپے

مطبوعہ :- آفریشیا پرنٹنگ پریس، ناظم آباد کراچی نمبر ۱۸

# فہرست مندرجات

مقدمہ — از مرتب — ۱

## (۱)

## باب مظہرؒ

### ۱- مکتوبات حضرت مظہرؒ:

بنام قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ — ۲۹
" اخوند ملا محمد نسیم — ۳۰
" میر عبدالہادی — ۴۰
" "شیخ صاحب" — ۴۳

### ۲- بنام حضرت مظہرؒ:

مکتوبات قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ — ۴۶
" محمد احسان احدی — ۵۷
" نواب ارشاد خان — ۶۴
" ظفر علی — ۷۵
" غلام عسکری خان — ۷۹
" مولوی ثناء اللہ سنبھلی — ۸۳
" میر محمد متین — ۸۶
" میر علی اصغر عرف میر مکھو — ۹۴
مکتوب شیخ محمد مراد — ۹۸
مکتوبات محمد خان (برادر نامدار خان) — ۱۰۰


Marfat.com

| | |
|---|---|
| مکتوب غلام حسن | ۱۰۱ |
| " نعیم اللہ | ۱۰۳ |
| مکتوبات شاہ علی | ۱۰۶ |
| مکتوب اہلیۂ حضرت مظہر | ۱۱۰ |
| مکتوبات محمد حسن خان خانزادہ | ۱۱۰ |
| مکتوب رحیم خان خانزادہ (۱) | ۱۱۴ |
| مکتوبات عبدالعزیز خان | ۱۱۷ |
| مکتوب محمد کلیم | ۱۱۹ |
| مکتوبات فتح خان | ۱۲۱ |
| مکتوب والدہ عبدالرحیم | ۱۲۴ |
| " حمزہ خان | ۱۲۵ |
| " غلام نبی | ۱۲۶ |
| " جان عالم خان | ۱۲۹ |
| " امانی بیگم | ۱۳۰ |
| مکتوبات محمد خان (ہمشیرزادۂ دوندے خان) | ۱۳۲ |
| " ضیاء الدین حسین | ۱۳۵ |
| مکتوب منصب خان | ۱۳۸ |
| " محمد وجیہ الدین | ۱۳۹ |
| " اسد خان | ۱۴۱ |
| " برادر خواجہ فتح اللہ | ۱۴۱ |
| " امان اللہ و ہمشیرہ فتح محمد | ۱۴۳ |
| " افضل | ۱۴۴ |
| " نادر علی پسر شیخ غلام محمد | ۱۴۵ |

مکتوبات والدِ محمد مرتضیٰ خان ۱۴۶

مکتوب ہمشیرہ خواجہ بادشاہ نقشبندی ۱۴۷

" چتورام ۱۵۰

" جیون ۱۵۰

" والدِ لبھاون لال بیدار ۱۵۱

مکتوبات چھتر مل ۱۵۲

" نانک چند ۱۵۳

" مرلی دھر ۱۵۵

" نامعلوم ۱۵۹


## ۳- مکتوبات متوسلین حضرت مظہرؒ فیما بینہم:


| | | |
|---|---|---|
| حافظ شاہ محمد و حافظ نامدار | بنام میر صاحب جیو | ۲۱۲ |
| نامعلوم | " " " | ۲۱۳ |
| نعمت اللہ | " نامعلوم | ۲۱۴ |
| نامعلوم | " نواب ارشاد خان | ۲۱۵ |
| غلام حسن | " مولوی عبدالرزاق | ۲۱۵ |
| لعا سحاں (؟) | " میر صاحب جیو | ۲۱۸ |
| عبداللہ خان | " برادران | ۲۱۹ |
| شاہ علی | " شاہ صاحب | ۲۲۰ |
| ابو سعید | " میاں ابو العوالی | ۲۲۱ |
| قاسم بیگ | " شاہ نور خان جیو | ۲۲۲ |
| نامعلوم | " آخوند صاحب | ۲۲۲ |
| عبدالعزیز خان | " ملا تیمور و لعل خاں | ۲۲۳ |
| نامعلوم | " حاجی محمد رسول | ۲۲۴ |




Marfat.com

| | | |
|---|---|---|
| بہمت (خان) | بنام میر صاحب و اخوند محمد سلیم | ۲۲۴ |
| حاجی امان | " میر صاحب | ۲۲۵ |
| محمد عجب | " دادا جی صاحب | ۲۲۶ |
| مکتوب سفارش برائے شاہ نور اللہ درویش | | ۲۲۷ |
| رکن الدین | بنام حافظ نور جیو | ۲۲۷ |
| کمال خان | " عبداللہ خان جیو | ۲۲۸ |
| نصرالدین | " قطب الدین جیو | ۲۳۰ |
| حاجی عبدالخالق | " ملا محمد فاروق | ۲۳۱ |


## (۲)

# باب نسیمؒ


۱۔ مکتوبات قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ ۲۳۴

۲۔ مکتوب اہلیہ حضرت مظہرؒ ۲۴۱

۳۔ مکتوب والدہ ماجدہ حضرت نسیمؒ ۲۴۲

۴۔ مکتوبات احباب و مریدین

مکتوب سید غلام ۲۴۳

" عبدالقدوس ۲۴۵

" محب اللہ ۲۴۷

مکتوبات محب اللہ و عبدالقدوس ۲۴۸

مکتوب میر مجوی ۲۵۲

مکتوبات نامعلوم ۲۵۳

مکتوب محمد ۲۵۶
مکتوب سیف الدین احمدی ۲۵۷
مکتوبات غلام حسن ۲۵۸
" عبداللہ ۲۶۳
مکتوب بشارت اللہ ۲۶۵
" حاتم ۲۶۶
" محمد نصیر ۲۶۷
" محمد غلام ۲۶۹
" نامعلوم ۲۶۹
" دوندیا خان پسر دین محمد ۲۷۰

---

ضمیمہ:

مکتوب صاحبزادہ حکیم محمد میرا آغا جان بنام مرتب ۲۷۱



Marfat.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمہ

محترم ڈاکٹر خلیق انجم نے مختلف مجموعوں کے مطالعے سے حضرت میرزا مظہر جان جاناں رحمۃ اللہ علیہ (م ۱۱۹۵ھ) کے مکتوبات اور نثری تحریروں کو مرتب کرکے ان کا اردو ترجمہ ۱۹۶۲ء میں دہلی سے "مرزا مظہر جانجاناں کے خطوط" کے نام سے شائع کیا تھا۔

پھر محترم عبدالرزاق قریشی نے حضرت مظہرؒ کے نادر اور غیر مطبوعہ فارسی مکتوبات کا ایک مجموعہ "مکاتیبِ میرزا مظہرؒ" کے نام سے ۱۹۶۶ء میں بمبئی سے شائع کیا، جس میں علاوہ تین مطبوعہ مکتوبات کے ' ۱۴۴ غیر مطبوعہ مکتوبات تھے جو مرتب کو حضرت مولانا ابوالحسن زید صاحب فاروقی ' سجادہ نشین درگاہ شاہ ابوالخیرؒ (چتلی قبر، دہلی) سے ملے تھے اور مولانائے موصوف کو حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ کے مکان واقع محلہ قاضیان ' پانی پت سے حاصل ہوئے تھے۔ قاضی صاحبؒ کو حضرت مظہرؒ سے کیسی شیفتگی اور عقیدت تھی اور ان کے مکتوبات کو کیسی حفاظت سے رکھا ہوگا !

اس دوران میں حسنِ اتفاق سے راقم الحروف کو حضرت مولانا حنیف اللہ صدیقی سے شرفِ نیاز حاصل ہوا ' جو گمبٹ (ضلع خیرپور، سندھ) میں عربی کے معلم ہیں اور ریاست دیر (مالاکنڈ ایجنسی) کے مقام اوچ کے رہنے والے ہیں۔ اوچ میں اس وقت اُن کے بڑے بھائی محترم حکیم صاحبزادہ محمد میر آغا جان صاحب خانقاہ اخوند ملا محمد نسیمؒ الموسوم بہ خانقاہ نور محل میں مسند نشین تھے۔ حضرت اخوند ملا محمد نسیمؒ حضرت مظہرؒ کے تمام خلفاء میں سے تھے اور بر سوں حضرت

مظہرؒ کی خدمت میں حاضر رہتے تھے۔ اُن کی حضرت مظہرؒ سے عقیدت و شیفتگی بہت غیر معمولی اور بے مثل تھی جس کا ذکر مقاماتِ مظہری میں خاص طور سے کیا گیا ہے اور صراحت کی گئی ہے کہ حضرت مظہرؒ سے اخلاص و متابعت کا جذبہ یہاں تک راسخ تھا کہ کوئی کام آپ کی اجازت کے بغیر نہیں کرتے تھے۔ اسی اخلاص و عقیدت کے سبب سے حضرت مظہرؒ کی کئی یادگاریں[1] اور ایک بڑی تعداد میں سلسلۂ مظہریہ کے مکتوبات ان کے پاس محفوظ رہے، اور ان کے بعد ان کے اخلاف کی توجہات کے نتیجے میں آج تک خانقاہ نور محل اوچ، ڈیرہ میں محفوظ ہیں۔

راقم الحروف نے حضرت نسیمؒ کے جمع کردہ نادر اور غیر مطبوعہ مکتوبات تک رسائی حاصل کرنے کے لیے اوچ کا سفر اختیار کیا۔ خانقاہ میں حضرت مظہرؒ کے دس مکتوبات، اور ان کے خلیفہ حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ (م ۱۲۲۵ھ) کے نو مکتوبات موجود ہیں۔ حضرت مظہرؒ کے نام ان کے احباب اور مریدین و متوسلین کے لکھے ہوئے مکتوبات بھی ایک بڑی تعداد میں موجود ہیں۔ ان کی تعداد ۱۳۷ ہے۔ علاوہ ازیں ۴۴ مکتوبات ایسے ہیں جو حضرت مظہرؒ کے احباب اور مریدین و متوسلین نے آپس میں ایک دوسرے کو تحریر کیے ہیں، یا

---

[1] ملا نسیمؒ کی خانقاہ میں حضرت مظہرؒ کی شہادت کے وقت کے خون آلودہ کپڑے بھی محفوظ ہیں۔ شہادت چونکہ ۶ جنوری ۱۷۸۱ء (۱۰ محرم ۱۱۹۵ھ) کو ہوئی تھی یعنی سخت سردی کے دن تھے اس لیے حضرت میرزا صاحبؒ رومی کا فرغل پہنے ہوئے تھے۔ بائیں طرف دل کے قریب، وہ فرغل طمنچے کی ضرب سے خون آلودہ ہے اور اس وقت کا تہمد بھی ہے جس کے سامنے کے حصے میں دو سوراخ چھوٹے چھوٹے ہیں اور پچھلے حصے میں بڑے بڑے سوراخ جلے ہوئے اور خون آلودہ ہیں۔ وہیں ایک پوٹلی میں وہ دھجیاں بھی ہیں جن سے حضرتؒ کا خون پونچھا گیا تھا۔ یہ سب چیزیں خانقاہ نور محل میں موجود ہیں۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے موئے مبارک بھی ہیں۔ حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ کا سبز کلاہ اور حضرت ملا نسیم کے کرتے اور ٹوپیاں بھی موجود ہیں۔ حضرت مظہرؒ کا فرغل راقم الحروف نے پہن کر دیکھا تھا جس سے اندازہ ہوا کہ ان کا جسمِ مبارک راقم الحروف کے بدن کی طرح تھا۔


Marfat.com

حضرت نسیمؒ کے متوسلین نے تحریر کیے ہیں ۔ اس موقع پر حضرت نسیمؒ کے اخلاف مذکورہ کی عنایت سے نہ صرف ان غیر مطبوعہ مکتوبات میں سے بعض کی نقل حاصل ہوئی، بلکہ چند کے عکوس تیار کرانے کا موقع بھی ملا ۔

راقم الحروف نے اس ذخیرۂ مکتوبات کو علمی حلقوں سے روشناس کرانے کی سعادت حاصل کی ۔ رسالہ اردو کراچی میں اس سلسلے کی دو قسطیں چھپیں ۔ جولائی ۱۹۶۷ء کے شمارے میں حضرت مظہرؒ کے چند غیر مطبوعہ مکتوبات پیش کیے گئے، اور ان مکتوبات شریف تک رسائی کی کیفیت بھی درج کردی گئی ۔ پھر رسالہ اردو کی دوسری اشاعت بابت اکتوبر ۱۹۶۷ء میں حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ کے مکتوبات پیش کیے گئے ۔

ان مکتوبات کے پہلی بار چھپنے کے بعد، قبلہ حکیم صاحبزادہ محمد میر آغا جان صاحب سجادہ نشین خانقاہ نورمحل نے یہ کرم فرمایا کہ ۱۹۶۹ء میں خود اپنے دستِ مبارک سے باقی جملہ مکتوبات نقل کرکے روانہ فرمائے ۔ افسوس کہ قبلہ حکیم صاحب نے پنج شنبہ ۲ رمضان ۱۳۹۲ھ (۱۲ اکتوبر ۱۹۷۲ء) کو انتقال فرمایا اور وہ یہ مطبوعہ مجموعہ نہ دیکھ سکے[1] ۔

ان مکتوبات کو از سرِ نو ترتیب دے کر پیش کیا جا رہا ہے ۔ بعض مکتوبات کے لکھنے والوں کا نام بصراحت مکتوبات میں موجود نہیں ہے ۔ قرائن

---

[1] قطعۂ تاریخ وفات حکیم محمد میر آغا جان صاحب مرحوم، از مرتب :-

گذشت افسوس ازیں دنیا — جناب مرشدِ ذی شان
شہ طبع صفا بودہ — محمد میر آغا جان
۵ + ۱ ۳ ۹ ۸ = ۱۹۷۲ء
مطیع دینِ حق چون او — کجا پیدا کند یزدان
طبیب ظاہر و باطن — یقیناً رہبرِ عرفان
حکیم و عالم و حافظ — حبیب حق و انس و جان
نہ بودش ہیچ در عالم — ہوا و حرص عالمیان
سرو پائے ہوا بر زد — محمد میر آغا جان
۱۴۵ − ۱ ۳ ۹ ۸ = ۱۳۹۲ھ

اور شواہد کی بنا پر ان کے لکھنے والوں کے نام کی تعیین کی گئی ہے۔ بہت سے مکتوب نگار حضرت مظہرؒ کے سلسلے کے معروف و ممتاز افراد ہیں جن کا ذکر اس سلسلے کی کتابوں میں جگہ جگہ آتا ہے۔ علاوہ ازیں، اس مجموعے کے متعدد مکتوبات سے بھی ان حضرات کے مزید حالات پر روشنی پڑتی ہے۔ قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ، محمد احسان احمدی، نواب ارشاد خان اور ان کے صاحبزادے ظفر علی، غلام عسکری خاں، مولوی ثناء اللہ سنبھلی، میر محمد تقی، میر علی اصغر عرف میر بکھو، محمد مراد، غلام حسن، نعیم اللہ، محمد کلیم اور اخوند محمد نسیم — یہ وہ حضرات ہیں جن کا ذکر حضرت مظہرؒ کے مکتوبات میں جگہ جگہ ہے اور ان کے نام مکتوبات بھی ہیں۔ نیز مقامات مظہری میں، ان میں سے اکثر کا بیان حضرت کے خلفاء کے ذیل میں آیا ہے۔ ان سب ماخذوں سے حالات اخذ کر کے مکتوبات سے قبل درج کر دیے گئے ہیں تاکہ اس مجموعے کے مکتوبات کو سمجھنے میں سہولت ہو اور جہاں جہاں ممکن ہوا، تعیین سنین کی بھی کوشش کی گئی ہے۔

اس مجموعے میں، حضرت مظہرؒ کے نام لکھے ہوئے ایسے مکتوبات بھی ہیں جو حضرت مظہرؒ کے بعض مکتوبات کے جواب میں ہیں اور اس طرح کلمات طیبات اور محترم خلیق انجم و محترم عبدالرزاق قریشی کے مجموعوں میں شامل شدہ بعض مکتوبات کو سمجھنے میں وہ معاون ثابت ہوں گے۔ حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ کے نام کلمات طیبات اور محترم خلیق انجم کے مجموعے میں حضرت مظہرؒ کے سات مکتوبات ہیں۔ محترم عبدالرزاق قریشی کے مجموعے میں یہ تعداد ۱۳۰ تک پہنچ گئی ہے۔ کلمات طیبات کے مکتوبات ۵، ۷، ۷ کے بارے میں، جو قاضی صاحبؒ کے نام لکھے ہوئے مکتوبات میں سے ہیں، محترم عبدالرزاق قریشی نے صراحت کی ہے کہ یہ حضرت مظہرؒ کے اصل مکتوبات کے انتخابات کی شکل میں ہیں۔ بہرکیف

ان کو نظر انداز کر دیا جائے تو بھی قاضی صاحبؒ کے نام، حضرت مظہرؒ کے کوئی ۱۳۵ مکتوبات ہوتے ہیں جو مطبوعہ مجموعوں میں شامل ہیں۔ مگر قاضی صاحبؒ کا کوئی ایسا مکتوب جو حضرت مظہر کے نام لکھا گیا ہو، دستیاب نہیں تھا۔ اب اس مجموعے (لوائح خانقاہِ مظہریہ) میں قاضی صاحبؒ کے پانچ مکتوبات بنام حضرت مظہرؒ شامل ہیں۔ اسی طرح اور بھی کئی ایسے حضرات کے لکھے ہوئے مکتوبات اِس مجموعے میں شامل جن کے نام حضرت مظہرؒ کے مکتوبات کلماتِ طیبات میں اور محترم عبدالرزاق قریشی کے مجموعوں میں ہیں اور اِس مجموعے کی بدولت حضرت مظہرؒ اور ان کے احباب کے مابین خط و کتابت کا وہ سلسلہ دو طرفہ ہو رہا ہے جو مطبوعہ مجموعوں میں اب تک یک طرفہ ہی رہا ہے۔ اِس طرح حضرت مظہرؒ اور ان کے احباب اور مریدین کے مابین تعلقات و مراسم کی تصویر زیادہ واضح طور سے اُبھرتی ہے۔

بعض مکتوبات میں تاریخی واقعات کی طرف اشارات ملتے ہیں، خصوصیت کے ساتھ شاہ ابدالی اور نواب قاسم علی خاں سے متعلق اشارات قابلِ لحاظ ہیں۔ قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ اور مُرلی دھر کے مکتوبات میں، احمد شاہ ابدالی کی آمد آمد کی خبروں کا ذکر ہے۔ نواب قاسم علی خاں سے متعلق مکتوبات کی تاریخی افادیت اور زیادہ واضح ہے۔ حضرت مظہرؒ کا روہیلہ سرداروں پر گہرا اثر تھا۔ ان کے سلسلے کے کئی حضرات "نواب عماد الملک"، نواب نجیب الدولہ، نواب افضل خاں برادر نجیب الدولہ، اور نواب مجد الدولہ کی سرکاروں سے وابستہ تھے۔ ملّا رحم داد روہیلہ خود حضرت مظہرؒ کا عقیدت مند تھا اور اس کے لشکر میں حضرتؒ کے متعدد مرید تھے جب کہ وہ سکھوں پر لشکر کشی میں مشغول تھا۔ اور روہیل کھنڈ کے سرداروں میں، حافظ رحمت خاں، دوندے خاں، اس کا بیٹا محب اللہ

خاں اور ہمشیرزادہ محمد خاں وغیرہ حضرت مظہرؒ سے تعلق رکھتے تھے۔ نواب قاسم علی خاں جب بکسر کی لڑائی میں شکست کے بعد شمالی ہند آیا اور دوبارہ فوج اکٹھی کرنے کا منصوبہ اس نے بنایا تو حضرت مظہرؒ کے متوسلین نے بھی اس مہم میں دل چسپی لی، جیسا کہ اِس مجموعے کے متعدد مکتوبات سے ظاہر ہے۔ عربی زبان میں لکھا ہوا ایک مکتوب تمام تر اسی نوعیت کا ہے، اور بہت اہم معلوم ہوتا ہے اِس میں ایک عقیدت مند سردار کی جانب سے، حضرت مظہرؒ کے توسط کو کام میں لاتے ہوئے سوار اور پیادے اور گھوڑے مہیا کرنے کی پیش کش کی گئی ہے۔ حضرت مظہرؒ کے ایک مکتوب بنام میر عبدالہادی میں نواب قاسم علی خاں کی ان کوششوں کا تفصیلاً ذکر ملتا ہے اور اسی میں مکتوب الیہ کی اس فرمائش پر کہ نواب قاسم علی خاں سے ان کے لیے بھی سفارش کی جائے، حضرت مظہرؒ نے ان موانع کا بھی ذکر کر دیا ہے، جو نواب قاسم علی خاں کو جانباز روہیلوں کا تازہ دم لشکر بھرتی کرنے میں پیش آئے۔ روہیلہ سرداروں نے روہیلہ سپاہیوں کی بھرتی کی اجازت اوّلاً تو دے دی، لیکن جب دیکھا کہ نواب قاسم علی خاں کے علوفہ بیش قرار مقرر کرنے کے سبب سے جامہ دار سب اس کی رفاقت میں کھنچے چلے جاتے ہیں تو از راہِ دور اندیشی وہ سردار مانع آئے اور ناچار نواب قاسم علی خاں بریلی جا کر بیٹھ گئے۔

نواب افضل الدولہ (برادر نجیب الدولہ) کے لشکر کے رسالداروں میں سے رحیم خاں خانزادہ اور محمد حسن خاں خانزادہ بھی حضرت مظہرؒ کے عقیدت مندوں میں شامل تھے جو حضرتؒ کے ارشادات کی تعمیل میں کوشاں رہتے تھے جیسا کہ ان حضرات کے لکھے ہوئے مکتوبات (بنام حضرت مظہرؒ) سے ظاہر ہوتا ہے۔ غلام عسکری خاں اور نواب ارشاد خاں (اور ان کے صاحبزادے ظفر علی خاں) بختاور خاں، محمد خاں آفریدی، میرزا محمد علی بیگ، خواجہ عبید خاں یہ سب اصحابِ سیف تھے جو حضرت مظہرؒ کے عقیدت مندوں میں سے تھے۔ امراء

رسالداروں، جماعہ داروں اور دیگر فوجی خدمات انجام دینے والوں کی اس کثیر تعداد میں حضرت مظہرؒ سے عقیدت مندی کے نتیجے میں، حضرت مظہرؒ کے سیاسی اثرات بھی خاصے نمایاں تھے۔ نجف خان کے دورِ وزارت میں جو حضرتؒ کی شہادت کا واقعہ پیش آیا، واقعات و حالات کو دیکھتے ہوئے کوئی اتفاقی نوعیت کا نہ تھا، بلکہ سیاسی مخالفین کی منصوبہ بندی کے نتیجے میں عمل میں آنے والا سیاسی قتل تھا۔ بہرکیف، اس مجموعے کے متعدد مکتوبات سے، اربابِ سیف و علم سے حضرت مظہرؒ کے تعلقات پر روشنی پڑتی ہے۔

---

حضرت مظہرؒ کے جو مکتوبات اِس مجموعے میں شامل ہیں اُن کا اسلوب سابقہ مجموعوں کے مکتوبات جیسا ہے۔ پُر تکلف اور رسمی القاب و آداب اِن مکتوبات میں بھی نہیں ہیں۔ قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ کے نام مکتوب یوں شروع ہوتا ہے: "بعد حمد و صلوٰۃ از فقیر جان جاناں، برادر باکمال فضیلت پناہ مولوی سناء اللہ صاحب مطالعہ نمایند"۔ حضرت مظہرؒ نے ثناء اللہ کو سناء اللہ لکھا ہے۔

ملا نسیمؒ کے نام مکتوبات میں بھی، حمد و صلوٰۃ اور اپنے نام کی صراحت کے بعد کچھ ایسے ہی انداز میں مکتوب الیہ کو مخاطب کیا ہے یعنی "فرزند سعادت مند مولوی محمد نسیم جیو سلمہ الرحمٰن مطالعہ نمایند" یا "فرزندِ عزیز از جان اخوندزادہ محمد نسیم، اوصلہ اللہ الکریم الی مقام عظیم، مطالعہ نمایند" یا "فضائل پناہ کمالات دستگاہ اخوندزادہ ملا محمد نسیم جیو ابقاہ الرحمٰن مطالعہ نمایند"۔ میر عبدالہادی کے نام جو مکتوب ہے اس کا آغاز یوں ہوتا ہے "بعد حمد و صلوٰۃ از فقیر جان جاناں میر عبدالہادی صاحب مطالعہ نمایند"۔ اور ایک مکتوب ایسا بھی ہے جس میں مکتوب الیہ کا پورا نام تک مذکور نہیں، صرف "شیخ صاحب مطالعہ نمایند" لکھ دیا گیا ہے۔

عبارت کا انداز بھی وہی سادہ و بے تکلف ہے اور چھوٹے چھوٹے جملوں پر
مبنی، جو حضرت مظہرؒ کے مکتوبات کے سابقہ مجموعوں میں ملتا ہے۔ حضرت
مظہرؒ دن، تاریخ اور مہینا تو اپنے مکتوبات میں لکھ دیتے ہیں مگر سنہ سوائے
ایک مکتوب (بنام سید موسیٰ خان دہبیدی، مشمولہ مجموعہ عبدالرزاق قریشی)
کے اور کہیں لکھا ہوا نہیں ملتا۔ یہی صورت حضرتؒ کے ان مکتوبات کی بھی ہے
جو اس مجموعے میں شامل ہیں۔

حضرت مظہرؒ کے نام مریدین و متوسلین کے جو مکتوبات ہیں، ان
میں حضرتؒ کے لیے القاب و آداب کا ایک مخصوص و منفرد انداز گویا اکثر
نے اپنے لیے جدا جدا مقرر کر لیا ہے اور اس سبب سے بعض نامعلوم الاسم مکتوبات
کے لکھنے والوں کے نام معلوم کرنے میں مرتب کو مدد بھی ملی ہے۔ قاضی ثناء اللہ
پانی پتی" حضرت مظہرؒ کے نام اپنے مکتوبات کو یوں شروع کرتے ہیں: "بسم اللہ
الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العالمین وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین۔
عرضی کمترین غلامان محمد ثناء اللہ بموقف عرض میرساند۔ احوال غلام مستوجب
حمد الٰہی و شکر توجہات قبلہ گاہیست ادام اللہ برکاتہ وصحت ذات اقدس مقدس
مدام مطلوب۔" ملا نسیمؒ کے نام مکتوب قاضی صاحب نے لکھے ہیں ان میں بھی ایک
مقررہ انداز ملتا ہے۔ وہ یوں شروع کرتے ہیں: "الحمد للہ رب العالمین وصلی اللہ
علی خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین۔ مولوی صاحب مشفق مہربان اخوند ملا
محمد نسیم صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ سلامت فقیر حقیر محمد ثناء اللہ پانی پتی بعد از سلام
سنت الاسلام و نیاز مندیہا و اشتیاق بہجت آیات مطالعہ فرمایند"۔
قاضی صاحبؒ کے جو مکتوبات کلمات طیبات میں بنام شاہ غلام علی و شیخ محمد
قاضی کرانہ و نعیم اللہ بہرائچی شامل ہیں، ان کا انداز بھی کچھ یہی ہے۔ حضرت مظہرؒ کے
مریدین و متوسلین میں سے محمد احسان احمدی اکثر "خداوند خدا یگان مدظلہ العالی"
یا "خداوند نعمت مدظلہ العالی سلامت" پر اکتفا کرتے ہیں۔ نواب ارشاد خان


Marfat.com

کے صاحب زادے ظہور علی نے احترام کا یہ طریقہ اپنایا ہے کہ مکتوب کے انداز میں نہیں بلکہ عرضی کے انداز میں عرضِ مدعا کرتے ہیں اور یوں شروع کرتے ہیں "معروض میدارد کہ ......" اور خاتمہ "عرض ظہور علی" لکھ کر کرتے ہیں ۔ یا کبھی شروع میں حضرت قبلہ وکعبہ مدظلہ العالی بھی لکھتے ہیں ۔ حضرت مظہرؒ کی پیروی میں، ظہور علی نے بھی اپنے ہم وطن اور استاد مولوی ثناء اللہ سنبھلی کو حضرت مظہرؒ کے نام اپنے مکتوب میں "س" سے سناء اللہ لکھا ہے ۔ غلام عسکری خاں "حضرت قبلہ وکعبۂ دوجہان مدظلہ العالی" اور مولوی ثناء اللہ سنبھلی "بجناب عالی حضرت پیر دستگیر مدظلہم العالی میرساند" لکھتے ہیں ۔ میر محمد مبین کا اندازِ تخاطب بھی انہی سے مخصوص ہے ۔ وہ "بعرض مبارک مقدس قبلۂ عالم وعالمیان قطب ربانی قیوم زماں پیر دستگیر حضرت ایشاں مدظلہ العالی میرساند" لکھ کر مکتوب شروع کرتے ہیں ۔ مگر ان سبھوں میں سب سے عمدہ اور معنی خیز انداز نواب ارشاد خاں کا ہے کہ اپنا نام، بصراحت، مکتوبات میں نہیں لاتے مگر القاب وآداب میں اس کی رعایت ملحوظ رکھتے ہیں اور حضرت مظہرؒ کو یوں مخاطب کرتے ہیں "حضرت پیرو مرشد قبلۂ ارشاد مدظلہ العالی" ۔

---

مقامات مظہری میں حضرت مظہرؒ کے ۷۴ خلفاء کے حالات دیے گئے ہیں ۔ ان میں سے جن کے لکھے ہوئے مکتوبات اِس مجموعے (لوایح خانقاہ مظہریہ اعنی مکتوبات مدرسۂ دیر) میں شامل ہیں، ان کے نام یہ ہیں:

(۱) قاضی ثناء اللہ پانی پتی
(۲) شیخ محمد احسان احمدی
(۳) نواب ارشاد خاں سنبھلی
(۴) مولوی ثناء اللہ سنبھلی
(۵) میر محمد مبین

(۶) میر علی اصغر عرف میر کلو
(۷) شیخ محمد مراد
(۸) شیخ غلام حسن
(۹) نعیم اللہ
(۱۰) محمد حلیم ، اور
(۱۱) اخوند محمد نسیم ۔

یہ سب حضرات حضرت مظہرؒ کے ممتاز خلفاء میں سے ہیں ۔ مگر ان کے مکتوبات میں طلب رشد و ہدایت یا طلب نصیحت پر مشتمل کوئی چیز نہیں ملتی۔ حضرت مظہرؒ کے لکھے ہوئے مکتوبات میں بھی یہی صورت ہے ، اور یہی صورت محترم عبدالرزاق قریشی کے مجموعے کے مکتوبات میں بھی ہے کہ ان میں وعظ و تذکیر اور دعوت و اصلاح کا انداز نہیں ہے ۔ دعوت و اصلاح اور رشد و ہدایت کے مضامین پر مبنی مکتوبات کلمات طیبات ہی میں ملتے ہیں ۔

بہر کیف ، ان مکتوبات کی بھی اپنی ایک اہمیت ہے ۔ حضرت مظہرؒ کی گھریلو زندگی ، احباب اور مریدین و متوسلین ، امراء ، علماء ، فضلاء ، فوجی سرداروں اور دیگر عام آشناؤں سے حضرت مظہرؒ کے تعلقات ، مراسم اور معاملات و مراسلات کی ایک ایسی بھرپور تصویر ان مکتوبات سے ابھرتی ہے جس میں صرف حضرت مظہرؒ کی انفرادی و اجتماعی زندگی کی تفصیلات ہی نہیں ، بلکہ اس دور کی معاشرتی ، سیاسی اور اقتصادی حالت کی جھلکیاں بھی نظر آتی ہیں ۔ بڑی بات یہ ہے کہ یہ مکتوبات از اوّل تا آخر نجی نوعیت کے ہیں اور منظرِ عام پر آنے کے احساس کے تحت نہیں لکھے گئے ہیں ۔ اس لیے ان میں مکتوب نگار اور مکتوب الیہ کی شخصی زندگی کی سچی تصویریں ہیں ۔ اور حضرت مظہرؒ کی مثالی زندگی ایک کھلی کتاب کی طرح سامنے آتی ہے معاملات میں ، ادائے حقوق میں ، صلۂ رحمی میں ، دوسروں کے کام آنے

ہیں اور گھریلو زندگی کی تلخیوں کو صبر و ثبات کے ساتھ سہتے ہیں، دینی حمیت ہیں، شریعت کی پابندی ہیں، ملکی معاملات و مسائل سے باخبر رہنے اور وقت کی رفتار کو سمجھنے میں حضرت مظہرؒ کی دلکش شخصیت کے جو جو پہلو، جس بے تکلفی اور سچائی کے ساتھ ان مکتوبات میں نظر آتے ہیں وہ اور کہاں ملیں گے؟ تاریخ کی رنگ آمیزیاں تو اچھی اچھی شخصیتوں کو کچھ کا کچھ بنا دیتی ہیں اور حضرت مظہرؒ کی دلکش و دل آویز شخصیت کے ساتھ تو بعض اہل قلم نے دانستہ کچھ زیادتیاں کی ہیں۔ لیکن اللہ پاک کا یہ کرم ہے کہ حضرت مظہرؒ کے لکھے ہوئے مکتوبات اتنی بڑی تعداد میں قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ کے مکان سے دستیاب ہوئے جو محترم عبدالرزاق قریشی کے مجموعے میں شامل ہیں، اور اب حضرتؒ کے ایک اور ممتاز خلیفہ آخوند ملا محمد نسیمؒ کی خانقاہ سے، حضرتؒ اور ان کے احباب و وابستگان کے مکتوبات کا یہ ذخیرہ دستیاب ہو کر بفضلہ منظرِ عام پر آ رہا ہے۔

---

مکتوبات کے اس مجموعے کی تقسیم دو حصوں یا ابواب پر کی گئی ہے پہلا حصہ "بابِ مظہرؒ" کے نام سے موسوم کیا گیا ہے اور دوسرا حصہ "بابِ نسیمؒ" کے نام سے۔ بابِ مظہرؒ میں حضرت مظہرؒ کے لکھے ہوئے اور ان کے نام آئے ہوئے مکتوبات کے علاوہ آپ کے سلسلے کے حضرات کے آپس میں لکھے ہوئے مکتوبات بھی ہیں۔ اور ان مکتوبات کی اہمیت پر، اوپر روشنی ڈالی جا چکی ہے۔

دوسرا حصہ یعنی "بابِ نسیمؒ آخوند ملا محمد نسیمؒ کے نام قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ، اہلیۂ حضرت مظہرؒ، والدۂ ماجدہ حضرت نسیمؒ کے مکتوبات ہیں اور ان کے علاوہ احباب اور مریدین کے مکتوبات

بھی ہیں خواخوند محمد نسیم کے نام لکھے گئے ہیں۔ ان مکتوبات سے سرحد کے علاقہ میں سلسلہ مجددیہ نقشبندیہ کی ترویج واشاعت سے متعلق کچھ معلومات حاصل ہوتی ہیں۔

"تذکرہ علماء و مشائخ سرحد" مؤلفہ محمد امیر شاہ قادری میں سرحد کے علماء کے ساتھ ساتھ مشائخ کا ذکر بھی ہے اور سلسلہ نقشبندیہ کے بزرگوں میں حضرت شیخ یحییٰ المعروف بہ حضرت جی صاحب (۱۰۲۱ھ تا ۱۱۳۱ھ) حافظ عبدالغفور نقشبندی پشاوری (۱۰۵۲ھ تا ۱۱۱۶ھ) سید شاہ محمد غوث (۱۰۸۴ھ تا ۱۱۵۲ھ) حاجی محمد امین صدیقی نقشبندی ساکن پشاور۔ حضرت غلام محمد المعروف بہ حضرت جی صاحب پشاوری نقشبندی (۱۱۰۱ھ تا ۱۱۷۵ھ) حافظ محمد عظیم (۱۲۰۵ھ تا ۱۲۷۵ھ)۔ آقا سید پیر جان (م ۱۳۱۵ھ) اور ملا محمد عظیم کے نام آتے ہیں۔ علاوہ ان حضرات کے سرحد میں ایک اور خانوادہ ہے جس سے طریقہ مجددیہ کو فروغ حاصل ہوا، یعنی سرہند پر سکھوں کے تسلط کے بعد حضرت قطبِ وقت فضل احمد معصومی المعروف بہ "حضرت جیو صاحب" (۱۱۵۱ھ تا ۱۲۳۱ھ) ۱۱۸۷ھ میں پشاور تشریف لے گئے، اور وہاں محلہ کا کا جمعدار داروغہ کچہری میں اقامت فرمائی۔ آپ کا نسب حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہٗ کے بڑے بھائی شاہ عبدالرزاق تک پہنچتا ہے اور دادی کی طرف سے آپ "معصومی" ہیں۔ آپ نے بخارا تک پانچ سفر بھی کیے۔ شاہ بخارا غازی شاہ مراد، اس کے بیٹے اور امراء نے بھی آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ آپ نے شاہ محمد رضا سے، انھوں نے خواجہ محمد پارسا سے اور انھوں نے حضرت خواجہ محمد معصوم سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کے دو صاحبزادوں سے یعنی خواجہ محمد نقشبند ثانی اور مروج الشریعت خواجہ محمد عبید اللہ سے فیض حاصل کیا تھا۔ شاہ فضل احمد معصومی کا

مزار پشاور کے چوک ناصر خان، محلہ "فضلِ حق" میں واقع ہے - آپ کی اولاد ۱۲۶۲ھ میں پشاور سے تنگی اور وہاں سے سوات کو ہجرت کر گئی - مولانا عبداللہ جان فاروقی صاحب مدظلہ (تھانہ - گڑھی حضرت خیل - ملاکنڈ) آپ ہی کے اخلاف میں سے ہیں -

ان کے علاوہ حضرت شاہ غلام محمد" المعروف "حضرت جی" (ابن شاہ غلام محمد معصوم ثانی[۱] ابن خواجہ محمد صبغۃ اللہ" ابن خواجہ محمد معصوم سرہندی قدس سرہٗ) بھی صاحب فیض بزرگ تھے - ان کا ذکر اوپر آچکا ہے - آپ کی اولاد کابل، قندہار اور سندھ میں آباد ہے اور ان کی وجہ سے ایک عالم مستفیض ہو رہا ہے -

سید شاہ محمد غوث نے جن کا ذکر مشائخ سرحد کے ذیل میں اوپر آچکا ہے، شیخ عبدالاحد عرف شاہ گل المتخلص "وحدت" سے کسب فیض کیا تھا - اور شاہ غلام حسن (المتوفی م ۱۲۰۴ھ) جن کے مکتوبات "بابِ نسیم" میں شامل ہیں حضرت غلام محمد المعروف بہ حضرت جی صاحب کے فرزند تھے - مشائخ سرحد میں ایک اور بزرگ آغا سید پیر جان کا بھی ذکر آیا ہے جو برادرِ خورد تھے سید غلام کے، جن کے مکتوبات "بابِ نسیم" میں شامل ہیں -

---

[۱] شاہ غلام محمد معصوم ثانی" کے چوتھے فرزند شاہ عزت اللہ" (م ۱۲۱۶ھ) کابل میں مدفون ہیں - ان کے صاحب زادے صفی اللہ"، ان کے عبدالباقی"، ان کے محمد صدیق"، ان کے فضل قیوم" اور ان کے صاحب زادے حضرت نور المشائخ فضل عمر" (المعروف ملا شور بازار - المتوفی ۲۵ محرم ۱۳۷۷ھ) تھے - جن کے صاحب زادے فضل عثمان صاحب اور ضیاء المشائخ مولانا محمد ابراہیم صاحب مدظلہما ہیں - شاہ غلام محمد معصوم ثانی" کے چھٹے فرزند محمد صادق" تھے جن کے صاحب زادے غلام محی الدین" تھے جو حیدر آباد سندھ میں فوجی ہسپتال کے عقب میں مدفون ہیں - ان کے صاحب زادے فدائے محی الدین"، ان کے حاجی محمد شریف"، ان کے بحر الدین" اور ان کی صاحب زادی خدیجہ" (م ۱۳۹۱ھ) تھیں - لیکن شاہ غلام محمد معصوم ثانی" کے پہلے فرزند حضرت شاہ غلام محمد" کے اخلاف نے سندھ میں بہت فیض پہنچایا ہے - ان کے صاحب زادے شاہ غلام حسن تھے، ان کے شاہ غلام نبی" ان کے شاہ محمد فضل اللہ" اور ان کے شاہ عبدالقیوم" تھے - مؤخر الذکر تین بزرگ قندہار میں مدفون ہیں - شاہ عبدالقیوم" کے صاحب زادے خواجہ عبدالرحمٰن" (م ۱۳۱۵ھ) تھے جو مقبرہ کوہ گنج (حیدر آباد سندھ سے قریب ۱۰ میل) میں آرام فرما ہیں - ان کے دو صاحب زادے (بقیہ حاشیہ صفحہ ۲۲ پر)

۲ - [illegible] ۱۹۴۳ء [illegible]



Marfat.com

سید غلامؒ المعروف سید میر جی (م ۱۲۸۳ھ) جن کا نسب پانچ واسطوں سے ابو البرکات سید حسن قادری پشاوریؒ سے مل جاتا ہے، اُن کے بارے میں مجموعہ ہذا مزید معلومات فراہم کرتا ہے۔ ان کا تعلق ملا محمد نسیمؒ سے بھی رہا ہے جیسا کہ مُلّا صاحب کے نام اُن کے مکتوب سے ظاہر ہے۔

مُلّا محمد عظیمؒ بھی مُلّا محمد نسیمؒ کے تعلق گو تھے۔

حضرت مظہرؒ سے تربیت پانے والے، سرحد کے جن حضرات کا ذکر مقاماتِ مظہری میں ہے ان کے بارے میں، اس مجموعے سے مزید کچھ معلومات ملتی ہیں۔ نیز مُلّا محمد نسیمؒ نے دہلی سے واپس آ کر اوچ (دیر) میں رہ کر رشد و ہدایت کا جو سلسلہ جاری کیا تھا اس کے فیض یافتگان کے کچھ نام بھی سامنے آجاتے ہیں۔

مقاماتِ مظہری میں اخون نور محمد قندھاری، مُلّا نسیم، مُلّا عبدالرزاق، مُلّا جلیل، مُلّا عبداللہ اور مُلّا تیمور کا ذکر حضرت مظہرؒ کے خلفاء کے ذیل میں آتا ہے۔ یہ ساتوں حضرات سرحد کے ہیں۔ اخون نور محمد علم دین سے بہرہ رکھتے تھے اور طریقۂ نقشبندیہ کی تعلیم بھی پائی تھی۔ ملا نسیم کو مقامات میں "اجلہ خلفای حضرت ایشان" میں سے قرار دیا گیا ہے، اور وہ عالم بھی تھے۔ مُلّا عبدالرزاق کے بارے میں صراحت ہے کہ "در علم فقہ و اصول مہارتِ تام دارد و بالتزام صحبت مبارک حضرت ایشان حالات نیک پیدا کرد و مدارج قرب الٰہی ترقیات نمودہ تا بکمالات فایز گردید، اجازتِ تعلیم طریقہ یافتہ بافادہ علم ظاہر و باطن صرف اوقات نیک دارد"۔ مُلّا عبداللہ، جن کے دو مکتوبات مُلّا نسیم

(صفحہ ۱۳ کا بقیہ حاشیہ)

تھے۔ ایک آقا محمد حسن جانؒ (م ۱۳۶۵ھ) جن کے چار صاحبزادے ہوئے (۱) عبداللہ جان عرف شاہ آغا (م ۱۳۹۴ھ) (۲) عبدالستار جانؒ (م ۱۳۸۷ھ) (۳) مولانا حافظ محمد ہاشم جان مدظلہ، اور (۴) محمد حنیف جان مدظلہ — خواجہ عبدالرحمٰنؒ کے دوسرے صاحبزادے آغا محمد حسین جانؒ تھے جن کے صاحبزادے آقا محمد اسمٰعیل جانؒ المتخلص بہ روحی (م ۱۳۶۱ھ) کے دو صاحبزادے مولانا محمد اسحٰق جان مدظلہ اور مولانا محمد ابراہیم جان مدظلہ ہیں۔

کے نام اس مجموعے میں ہیں، ان کا ذکر مقاماتِ مظہری میں یوں آیا ہے "بعلم و ادب مردے بود صالح بیمنِ صحبتِ حضرت ایشان از اربابِ حضور و آگاہی گردید، چند روز با ملا نور محمد صحبت داشت و بوطن خود رفتہ ..." ملا تیمور کے بارے میں مقامات میں آتا ہے کہ "طریقہ از حضرت ایشان گرفتہ بمقام فنائے قلبی رسیدہ احوال حضور و آگاہی نقد وقت خود ساختہ و با ملا نور محمد صحبت داشتہ در وطن خود ریاضات شاقہ اختیار نمود ....." سرحد کے بعض حضرات نے ملا نسیم اور ملا تیمور (تیمور Timur) دونوں سے کسبِ فیض کیا تھا۔ چنانچہ مقامات میں صراحت ہے کہ "طالبان حرارت شوق در صحبت ملا نسیم از جمعیت و طمانیت حظے نیافتہ بخدمت وے رجوع آوردہ بمقصود خود رسیدند" ان کا نام مکتوبات میں "تیمر" آتا ہے۔ ان کے فیض یافتگان میں ملا اولیا، ملا ابراہیم، شاہ لطف اللہ، ملا سیف الدین، محمد خان، خواجہ محمد عمر، خواجہ یونس، شیخ قطب الدین، شیخ محمد امین، اور شیخ غلام حسین کے نام آتے ہیں۔ اب سلسلۂ مظہریہ سے تعلق رکھنے والوں کے وہ نام بھی ملاحظہ ہوں جن کا علم ہمیں اس مجموعے سے ہو رہا ہے حضرت مظہر نے سرحد کے محمد بشیر خان کے بارے میں خود صراحت کی ہے کہ "از یارانِ حلقہ است و ہنوز از دائرۂ امکان بر نیامدہ"۔ حضرت مظہر نے دہلی سے ملا نسیم کو جو مکتوب بھیجا ہے (مکتوب ۱۲) اس میں ہے کہ سید علی شاہ نے ذکر طریقۂ عالیہ فقیر سے حاصل کیا ہے، وطن کا قصد کر رہے ہیں، پہنچنے پر التماس توجہ کریں تو دریغ نہ فرمائیں (ملخصاً)۔ مکتوب ۔۔ میں حضرت مظہر نے سرحد کے ایک اور صاحب کا ذکر یوں کیا ہے "نجابت نام جوانے روہیلہ از یارانِ حلقہ رخصت وطن گرفتہ، رفتہ است"۔

قاضی ثناء اللہ پانی پتی کے مکتوبات بنام ملا نسیم میں بھی اس نوع

کی معلومات موجود ہیں۔ چنانچہ مُلّا محمد حنیف، مُلّا زبردست، اور مُلّا سردار کے ہدایہ اور مشکوٰۃ وغیرہ پڑھنے اور تحصیل نسبت باطنیہ کا ذکر ہے۔ مکتوب اہلیہ حضرت مظہرؒ بنام ملا نسیم (مکتوب ۱۷۷) کے آخر میں ایک مختصر رقعہ شاہ علی کا بھی ہے اور اس میں ملا نور محمد کے انتقال کی خبر کے علاوہ مُلّا عبداللہ کا سلام اشتیاق بھی ہے۔ یہ دونوں حضرات سرحد کے ہیں۔ مُلّا نسیم کی والدہ ماجدہ کے مکتوب (۱۷۸) سے مُلّا خیر محمد کے بارے میں معلوم ہوتا ہے کہ وہ بھی مُلّا نسیم کے ساتھ سرحد سے دہلی تحصیل نسبت باطنی کی غرض سے پہنچے ہوئے تھے۔ نیز مُلّا نسیم کے خاندانوں میں سے دو صاحبزادگان اوچ کے ناموں کا علم ہوتا ہے یعنی صاحبزادہ محمد فیاض و صاحبزادہ میاں محمد عتیق اور ان کے علاوہ میاں محمد درجات، محمد توکل، علی شیر، اور محمد یحییٰ کا ذکر بھی ملتا ہے۔ محب اللہ اور عبدالقدوس کے مکتوبات میں محمد (پسر عبدالقدوس)، محمد شرف، محمد بشیر، عبدالقدیر اخوند، مُلّا ولی محمد اخوند، سید معتبر شاہ جیو، میاں نور محمد، مُلّا محمد نعیم اخوند ملا سیف الدین، مُلّا حاجی، میاں محمد کاظم، مُلّا رحمت، شاہ لطف اللہ خاں، مُلّا جان محمد، مُلّا محمدی، اور مُلّا عبدالقدیر کے نام آتے ہیں۔ علاوہ ازیں مکتوب ۱۸۴ میں جو محب اللہ و عبدالقدوس کی طرف سے مُلّا نسیم کو لکھا گیا ہے یہ خبر ملتی ہے کہ "چون دریں وقت مسموع گردید کہ طائر روح صاحبزادہ فضل احمد پنجرۂ حواس را درہم شکستہ و بجناب قدس پرواز کردہ از اصغاء ایں معنی ایں جانب را حزن بسیار و اندوہ بے شمار روئے داد" صاحبزادہ فضل احمد معصومی کا ذکر پیشتر آچکا ہے۔ اس مکتوب سے پتا چلتا ہے کہ مُلّا نسیمؒ اور ان کے متوسلین، صاحبزادہ فضل احمدؒ سے تعلقِ خاطر

رکھتے تھے۔ اسی مکتوب میں مُلّا شاصت، سید غلام، حافظ کرم، محمد کاشف اور مُلّا نصرت کا بھی ذکر ہے۔ مُلّا نسیم کے نام دیگر مکتوبات میں بھی کچھ نام سرحد کے اصحاب سلسلہ کے آتے ہیں؛ مثلاً اخون نعمت خاں، مُلّا قلندر، اخون سعد اللہ اور اخون محمد اعظم ـــــــ

میر ببین نے اپنے مکتوب (عـ ۳۸) میں مُلّا عبد الرحیم اور مُلّا نظری کا ذکر کیا ہے۔ اور مکتوبات عـ ۳۹، عـ ۴۰ میں مُلّا فیض اللہ، مُلّا عمر اور مُلّا صالح محمد کا۔ مکتوب عـ ۴۶ میں مُلّا نسیم کے ساتھ مُلّا قائم خاں کا بھی ذکر ملتا ہے۔ محمد حسن خاں خانزادہ کے مکتوب (عـ ۵۲) میں مُلّا نسیم کے ساتھ اخون امان اللہ کا نام آتا ہے، یہ بھی سرحد ہی کے ہوں گے۔ مُلّا غازی محمد اور مُلّا بہار کا ذکر مکتوب عـ ۱۴۸ میں ہے۔ مکتوب عـ ۱۷۲ کسی حاجی عبد الخالق نے مُلّا فاروق کے نام لکھا ہے۔ یہ بھی سرحد کے معلوم ہوتے ہیں۔ مکتوب غلام حسن بنام مولوی عبد الرزاق (عـ ۱۵۵) میں سرحد کے بعض اصحاب سلسلہ اور ان کے متوسلین کے نام، مقام کی صراحت کے ساتھ موجود ہیں؛ یعنی مولوی عبد الرزاق ساکن پشور (پشاور)، گل محمد ساکن پیشور در کوٹلہ رشید خاں، غلام رسول پدر عمر در خانۂ گل محمد مزلور، امام مسجد گل محمد، محمد عارف برادر کلاں محمد کاشف ساکن ہشت نگر در محلہ پڑانگ، میاں مسعود پیرزادہ ساکن موضع ہوتی متصل گڑھی، مُلّا خواجہ محمد ساکن موضع ہنڈ بر کنارہ آبا سند، محمد اکبر[1] ساکن ہشت نگر در محلہ بابڑہ، مُلّا سیف الدین ساکن سوات

---

[1] محمد اکبر کا ذکر حضرت مظہرؒ نے مکتوب عـ ۱۵ (کلمات طیبات) بنام مولوی عبد الرزاق میں کیا ہے اور اعیان یاران طریقہ میں سے بتایا ہے۔ اس مکتوب میں حضرت مظہرؒ نے اپنی عمر ۸۰ سے متجاوز لکھی ہے یعنی یہ مکتوب ۱۱۹۰ھ یا اس کے کچھ بعد کا ہوگا اس وقت محمد اکبر تحصیل نسبت میں مشغول تھے اور ان کا نصف دائرۂ امکان پورا ہو چکا تھا۔

خادم مرزا صاحبؒ، ملا تیمور باجوری خلیفہ مرزا صاحبؒ، استاد ملا رحمت موضع الہ ڈنڈ؛ اور ملا نسیم کا ذکر یوں آیا ہے "ملا نسیم خلیفہ مرزا صاحبؒ ساکن سوات"۔ اس زمانے میں اوچ سوات میں شامل تھا، اسی لیے ملا نسیم کو ساکن سوات لکھا گیا ہے۔

ان اصحاب سرحد کے علاوہ، پنجاب کے کچھ اصحاب سلسلہ کے نام سامنے آتے ہیں؛ یعنی محمد شاہ ولد غلام غوث بن قادر شاہ ساکن قصبہ بٹالہ[1] متصل کلانور، عبد الرسول ولد محمد شفیع نیز ساکن بٹالہ مزبور، میاں عبد النبی مرید حضرت غلام قادر شاہ ساکن بٹالہ مذکور، میاں غلام رسول ولد محمد شفیع ساکن بٹالہ مزبور — غلام حسن نے مکتوب نمبر ۱۵۶ میں یہ بھی بتایا ہے کہ میاں عبد النبی اور ولایت شاہ اور انھوں نے میاں غلام قادر شاہ مرحوم و مغفور[2] سے بیعت کی تھی۔ وہ کسی محمد حسین پراچہ کا بھی ذکر کرتے ہیں۔

اصحاب سلسلہ سے متعلق حالات، حضرت مظہر کے حین حیات تک کے، بہت کچھ تو خود حضرتؒ کے مکتوبات شریف ہی میں آگئے ہیں۔ مقامات مظہری، جو حضرت مظہرؒ کی شہادت کے پندرہ سولہ برس بعد لکھی گئی ہے، حضرتؒ کے عہد کے علاوہ، بعد کے زمانے کے کچھ حالات اصحاب سلسلہ کے متعلق پیش کرتی ہے۔ مقامات میں تصریحات ملتی ہیں کہ اس وقت (۱۲۱۱ھ) تک خلفاء میں سے کون بقید حیات تھے اور کون دار البقا

---

[1] بٹالہ کو کہیں "بٹالہ" اور کہیں "بتالہ" کی شکل میں لکھا گیا ہے لیکن اصل مکتوب میں کو ٹالہ کی بٹ کو اسی صورت میں لکھا ہے جیسا کہ اب مروج ہے یعنی کو ٹالہ بٹالہ مذکور کے بارے میں مکتوب نمبر ۱۵۶ میں صراحت ہے کہ متصل بیعت کردہ قصبۂ کلانور در پنجاب واقع است"

[2] حضرت مظہرؒ کے خلیفہ شیخ غلام حسین تھانیسری کو بھی ان سے تعلق رہا ہے چنانچہ مقامات مظہری میں شیخ غلام حسین تھانیسری کے بیان میں آتا ہے کہ "در بلدۂ بتالہ (کذا) بملک پنجاب علم فقہ خواندہ اند و از حضرت شیخ غلام قادر شاہ قادری طریقہ قادریہ گرفتہ (ص ۹۹

کو تشریف لے جا چکے تھے۔ حضرت مظہرؒ کے بعد کے زمانے کے بارے میں اس مجموعۂ مکتوبات سے بھی کچھ معلومات ملتی ہیں۔ قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ کے مکتوب (۱۲۰۷ھ) بنام ملا نسیم میں اسی نوع کی کئی اطلاعات ہیں کہ مولوی احمد اللہ اور محمد صبغۃ اللہ (پسران قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ) مدت ہوئی کہ رحلت کر چکے ہیں، محمد دلیل اللہ اور صفوۃ اللہ (پسر احمد اللہ مرحوم) حیات ہیں، اور اہلیۂ حضرت مظہر بھی حیات ہیں جو چند سال سے پانی پت میں تھیں مگر اب چھ ماہ سے دہلی میں ہیں، اور مرزا شاہ علی کی وفات کو بھی عرصہ ہوا، انھوں نے دو پسر چھوڑے، ایک میاں مداری جو پانی پت میں اُن کے (قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ کے) ساتویں دور ہے، میاں ز طابی چھوٹے بیٹے مع اپنی والدہ کے، عظیم آباد پٹنہ میں اپنے خالو کے پاس ہیں، اور بی بی امینہ دختر مرزا شاہ علی کا، مدت ہوئی کہ نکاح کر دیا تھا، اور شاہ علی کے پسر خورد جو دوسری بیوی سے تھے فوت ہو چکے اور ان کی والدہ بھی نہیں رہیں، یارانِ حلقہ میں سے میاں محمد مراد اور مولوی غلام علی صاحب اور میاں عبد الباقیؒ صاحب اور میاں محمد احسان صاحب بخیریت ہیں۔ میاں محمد احسان رام پور میں ہیں اور دیگر صاحبان دہلی میں، مولوی غلام علی مسندِ ارشاد پر تشریف فرما ہیں، ایک عالم ان سے مستفیض ہو رہا ہے، مولوی محمد صدیق مدت ہوئی کہ رحلت کر گئے ......" اس مکتوب کے افرادِ مذکورہ میں سے احمد اللہ تو ۱۱۹۸ھ میں انتقال کر چکے تھے اور مقاماتِ مظہری کی تحریر کے وقت بھی اسی مکتوب کے مندرجات کی سی کیفیت تھی کہ یارانِ حلقہ میں سے میاں محمد مراد اور مولوی غلام علی صاحب اور میاں عبد الباقی اور میاں محمد احسان حیات تھے گویا یہ مکتوب ۱۲۱۱ھ کے لگ بھگ لکھا گیا ہوگا۔

مکتوب غلام حسن بنام مُلّا نسیم (ع ۱۹۱) سے بھی سلسلے کے کئی حضرات کے حالات پر روشنی پڑتی ہے۔ مُلّا نسیم کو اوّل وہ یاد دلاتے ہیں کہ سید نور محمد قدس سرہٗ کے مزار فائض الانوار کی مرمت حضرت مظہرؒ کے فرمانے کے بموجب دونوں (غلام حسن اور مُلّا نسیم) نے مل کر کی تھی۔ پھر وہ یہ بھی یاد دلاتے ہیں کہ ـــــ مرزا صاحب کی سکونت اور حیات کے وقت ان کا مکان خلد بنیان ایک سو اور کچھ روپیوں پر ہندوؤں کے ہاتھ گروی تھا۔ جب حضرتؒ نے اس دار الفنا سے رحلت فرمائی تو ان کی اہلیہ کے تقاضے کے مطابق وہیں دفن کیا گیا۔[1] ارتحال کے بعد مریدوں اور خادموں کو ان مذکورہ ہندوؤں نے مزار کی حاضری اور زیارت سے روکا اور کہا کہ یہ مقام ہمارے ہاتھ گروی ہے، جب تک حساب صاف نہ ہوگا زیارت نہیں کرنے دیں گے۔ مخلصوں اور مریدوں کو پریشانی ہوئی تنگ آگئے۔ آخر الامر یہ ماجرا مولوی نعیم اللہ بہرائچی نے پورب میں سُنا تو بقدر وسعت و امکان رقم جمع کر کے اِس طرف کو روانہ ہو گئے۔ یہ درویش

---

[1] حضرت مظہرؒ کے وصیت نامے، مشمولہ "معمولات مظہریہ" میں ہے:
"پیش ازیں روزے چند منکوحۂ من از من درخواسته بود که تدبیر امور اُخروی خود را برائے او واگذارم و دریں باب خطے نوشته بدہم تا بعدِ من مخلصانِ بہ او مخالفت نہ نمایند و در ہر جا که خواہد مرا بجائے سپارد و من ہم ایں معنی را باقرار زبانی قبول کرده بودم، امّا دراں ایام آں مستوره قطعۂ زمینے در ملک خود نداشت، الحال یک منزل حویلی خرید کرده است و من بجان ازاں بقعه بیزارم۔ اگر خواہد که مرا دراں جا مدفون سازد، بردوستان فقیر بحکم حق دوستی واجب است که ہرگز ننمایند، بعد ازیں در ہر جا که میسر آید مرضی او مرعی دارند و بیرون ترکمان دروازه مناسب تر است ـــــ" (ص ۱۶۵) مگر اس صریح تاکید کے با وجود ہوا وہی جو حضرتؒ نہ چاہتے تھے یعنی بقول غلام حسن ان کی اہلیہ کے تقاضے کے مطابق وہیں دفن کیا گیا۔ حضرت مظہرؒ نے وصیت نامہ لکھ کر قاضی ثناء اللہ پانی پتی کو دیا تھا اور وہ حضرتؒ کی شہادت کے وقت پانی پت میں ہی تھے۔ انھوں نے اس وصیت نامے کو ۱۲۰۵ھ میں نعیم اللہ بہرائچی کو معمولات مظہریہ میں شامل کرنے کے لیے دیا۔


Marfat.com
Marfat.com

(غلام حسن) اُن ایام میں رام پور میں تھا[1] ہماری ملاقات ہوئی۔ کچھ رقم اِس درویش کے پاس تھی، وہ مولوی صاحب کے حوالے کی۔ مولوی صاحب نے دہلی آکر اس مکان سعادت انجام کو ہندوؤں سے خلاص کرایا اور کچھ بجروں اور لکڑیوں میں سے کچھ فروخت کر کے مرقدِ منوّر کو مرتب کیا ـــــ اسی سفر کے موقع پر نعیم اللہ بہرائچی نے معمولات مظہریہ کو قاضی ثناء اللہ پانی پتی کو پانی پت میں اور شاہ غلام علی و سید عبدالباقی و شاہ قطب الدین کو دہلی میں دِکھا کر اطمینان کرنا چاہا تھا۔ معمولات میں ان حضرات کی رائیں بھی درج ہیں۔ گویا میر عبدالباقی اور شاہ قطب الدین ۱۲۰۵ھ تک حیات تھے۔ مقاماتِ مظہری کی تصنیف کے وقت میر عبدالباقی زندہ تھے اور شاہ قطب الدین رحلت کر چکے تھے۔ یعنی شاہ قطب الدین کا انتقال ۱۲۰۵ھ اور ۱۲۱۱ھ کے مابین ہوا ہوگا۔ بہر کیف، یہ ایک ضمنی ذکر تھا، اور اب پھر اسی مکتوب (عـ۱۹۱) کی طرف آیئے۔ اسی مکتوب میں یہ بھی ہے کہ ـــــ الحال بی بی (اہلیۂ حضرت مظہرؒ) پانی پت میں اقامت رکھتی ہیں، چنانچہ مولوی ثناء اللہ دو روپیہ درماہہ دیتے ہیں اور ایک روپیہ مُلّا مراد دیتے ہیں۔ (مقاماتِ مظہری سے بھی ظاہر ہے کہ اُس وقت یعنی ۱۲۱۱ھ میں شیخ محمد مراد حیات تھے)۔ میر علی فوت ہو چکے ہیں، سنا ہوگا اور دو بیٹے ان کے تھے، ایک مداری نام کہ وہ محض ناقابل اور دیوانہ ہے، دوسرا بیٹا اپنی والدہ کے ساتھ یہاں سے تلاشِ معاش میں پورب کی طرف چلا گیا ہے۔ میاں عبدالحفیظ و میاں بہادر فوت ہو چکے ہیں۔ حضرت مظہرؒ کے روضۂ مقدس ہی میں تدفین ہوئی۔ محمد احسان رام پور کی طرف آگئے تھے، نواب فیض اللہ خاں نے مبلغ تین روپیہ دیئے تھے، پھر وہ پورب کی طرف چلے گئے۔ اور یہ درویش (غلام حسن) قصبۂ امروہہ میں سکونت رکھتا تھا۔ فرنگیوں

---

[1] یعنی ۱۲۰۵ھ میں معمولات مظہریہ کے تکملہ میں صاحب معمولات نے صراحت کی ہے سنہ ۱۲۰۵ھ میں تعمیر مزار مبارک کے لیے کیا گیا تھا۔

اور مرہٹوں کی زد و تاخت کے سبب سے قصبۂ مذکور خراب و تباہ ہو گیا۔ اس کے بعد اس درویش نے امروہہ سے نکل کر رام پور میں سکونت اختیار کر لی ــــ غلام حسن نے رام پور میں طریقۂ مجددیہ کی ترویج میں جو حصہ لیا، اس کا بھی اجمالاً ذکر آ گیا ہے[1] شاہ غلام علیؒ کے بارے میں لکھا ہے کہ کس قدر مرد قابل و ہوشیار ہیں اور پھر ان کا درماہہ پندرہ روپیہ مقرر ہونے کی خبر ہے۔ غلام حسن نے یہ مکتوب پشاور سے لکھا ہے جب کہ وہ عارضی طور سے وطن آئے ہوئے تھے اور کوٹلہ رشید خان میں مقیم تھے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ خاصا معلومات افزا مکتوب لکھا ہے۔

---

اس مجموعے کے جملہ مکتوبات فارسی میں ہیں (بجز ایک کے، جو عربی میں لکھا گیا ہے) اور لگ بھگ ۱۱۷۵/۷۰ھ سے لے کر ۱۲۳۱ھ تک کے درمیانی

---

[1] رام پور طریقۂ مجددیہ کی ترویج و اشاعت کا کچھ اندازہ تذکرہ کاملان رام پور سے بھی ہوتا ہے جس میں متعدد افراد کے احوال ہیں ان کے مجددی ہونے کی صراحت ملتی ہے چنانچہ، بلا ترتیب، محمد ابراہیم خاں عرف توشہ خاں، مولانا ولی النبی ورشد علی خاں شاہ ابو سعید، مولوی احسان حسین فاروقی مجددی، مولانا ارشاد حسین فاروقی مجددی، شاہ احمد سعید مجددی اور ان کے تین صاحبزادے جن میں محمد مظہر صاحب مناقب احمدیہ بھی ہیں، حافظ احمد جیر ولد شاہ محمد پیر مجذوب، غلام محی الدین، مولوی ارشد علی، قاضی دائم علی سرہندی، مولوی ارشد علی مولانا امداد حسین، حافظ عنایت اللہ، شیخ احمد حسین، ملا اسلم اخون، مولوی اسحٰق علی (از آشنایان حضرت مظہرؒ) حافظ اکرام الدین احمد، شاہ امین الدین، شیخ امین احمد اظہر، مولوی جمال احمد مجددی مولوی حبیب احمد ابن رؤف احمد رافت، میاں احمد علی شاہ نقشبندی، مولوی حبیب الرحمٰن خاں، یار خاں نبیرہ نواب دوندے خاں، اخوند ملا امام الدین، ملا امان اللہ، ملا جہانگیر، ملا حبیب اخوند، مولوی خلیق احمد سرہندی، مولوی خلیل الرحمٰن سواتی ولد ملا عرفان، ملا خواص، مولوی ریحان حسین، مولوی رشید النبی مجددی، ملا رفیع ابن مولوی عبداللہ اخون سواتی، مولوی سراج احمد مجددی، میاں سراج شاہ از سادات پوری، ملا سراج، حافظ عباس علی امروہوی، نقشبندی کے مرید مولانا سعد اللہ خاں، ملا سیف الدین باجوڑی (ان کا ذکر بہ تفصیل ہے اور صراحت ہے کہ قاضی ثناء اللہ پانی پتی کے خلیفہ تھے) اخوند سید احمد، ملا صدر الدین ولد ملا سراج، مولانا صفی العزیز، شاہ ضیاء النبی مجددی، مولانا ظہور الحسن مجددی، ملا حاجی باجوڑی، ملا عبد الرحمٰن، ملا عبد الرزاق، مولانا عبد الرشید مجددی، ملا کریم، اخوند زادہ محمد شاہ فضل باجوڑی، مولانا علاء الدین مجددی، مولانا فدا احمد مجددی، شاہ محمد مہدی، حافظ محمد عنایت اللہ خاں پوری مجددی، سوات کے کئی حضرات کے نام آتے ہیں جو اغلباً اسی سلسلے کے ہوں گے۔ ملا نسیم کا بھی ذکر آتا ہے ان کے بارے میں وقائع عبد القادر خانی کے حوالے سے لکھا ہے کہ رام پور میں سوات کے طلبہ کا مرجع تھے۔

عرصے میں لکھے گئے ہیں، زیادہ تر حضرت مظہر کے حین حیات (تا ۱۱۹۵ھ) کے ہیں، اور کچھ ۱۱۹۵ھ سے ۱۲۳۱ھ کے درمیانی عرصے کے بھی ہیں جب کہ دہلی میں شاہ غلام علی (م ۱۲۴۰ھ) مسند ارشاد پر متمکن تھے ۱۱۷۵،۷۰ھ کا زمانہ نواب ارشاد خاں کے آخر دور حیات کی رعایت سے متعین کیا جا سکتا ہے اور ۱۲۳۱ھ حضرت فضل احمد معصومی کا سنہ وفات ہے جن کا ذکر مکتوب محب اللہ و عبدالقدوس بنام ملا نسیم (ع ۱۸۴) میں ہے۔ پھر ملا نسیم کا سنہ وفات بھی ۱۲۳۱ھ ہی ہے۔

---

سلسلے کے مکتوبات میں بعض ہم نام افراد کا ذکر آتا ہے۔ محمد خاں نام کے کئی اصحاب ہیں جن کا ذکر آیا ہے اور جن کا حضرت مظہر سے تعلق ثابت ہے۔ اسی طرح غلام حسن نام کے دو حضرات ہیں، ایک غلام حسن جو غلام عسکری خاں و محمد احسان احمدی کے بھائیوں میں سے ہیں۔ مقامات مظہری میں ان کا ذکر "شیخ غلام حسن" کے نام سے ہے۔ یہ حضرت مظہر کے خلفاء میں سے ہیں۔ اور ۱۲۱۱ھ یعنی مقامات مظہری کے سنہ تصنیف سے قبل انتقال کر چکے تھے۔ دوسرے غلام حسن پشاور کے ہیں جن کے پُراز معلومات مکتوب کا ذکر پیشتر آ چکا ہے اور جو امروہہ و رام پور میں رہے ہیں۔ اسی طرح، غلام نبی بھی کم سے کم دو مختلف اشخاص کا نام تو ضرور ہے اور ممکن ہے کہ ہر حد سکے اصحاب سلسلہ کے ذیل میں جن غلام نبی کا ذکر آتا ہے وہ ان دو میں سے نہ ہوں، اس نام کے تیسرے شخص ہوں۔ علیٰ ہٰذا، محب اللہ (از متوسلین ملا نسیم) اور محب اللہ خاں (پسر ذوندے خاں) کے ناموں میں بھی التباس کی گنجائش ہے۔ عبدالرزاق نام کے بظاہر دو افراد معلوم ہوتے ہیں۔ ایک مولوی

عبدالرزاق (پیلی بھیت) جن کے نام حضرت مظہرؒ کا ایک مکتوب کلمات طیبات میں ہے (مکتوب ۱۵۱) دوسرے وہ بزرگ جو سرحد سے تعلق رکھتے ہیں اور انھیں کہیں مولوی عبدالرزاق اور کہیں ملاّ عبدالرزاق لکھا گیا ہے مگر شاید وہ ایک ہی صاحب ہیں۔ حضرت مظہرؒ نے مولوی عبدالرزاق (مقیم پیلی بھیت) کے سپرد ایک ایسے طالب کو کیا تھا جو نصف دائرہ امکان پورا کرچکے تھے یعنی مولوی عبدالرزاق کو اجازت ارشاد حاصل تھی اور مقامات مظہری میں جن ملاّ عبدالرزاق کا ذکر ہے وہ بھی "اجازت تعلیم طریقہ یافتہ" تھے اور خلفاء میں سے تھے۔ ان کے بارے میں شاہ غلام علیؒ نے یہ بھی لکھا ہے کہ "در علم فقہ و اصول مہارت تام دارد" ناموں کی اس مشابہت سے عام قارئین کو کہیں کہیں دشواری پیش آسکتی ہے مگر جن کی نظر سے مقامات مظہری اور اس سلسلے کی دوسری کتابیں گذری ہیں غالباً انھیں زیادہ دقت پیش نہ آئے گی۔ بہر کیف، ان کتابوں کی کم یابی اور ان سے عموماً لاعلمی کے پیش نظر اس نوع کی توضیحات و تشریحات وضاحتی نوٹوں میں (جو مکتوبات سے قبل درج ہیں) اور حواشی میں کردی گئی ہیں۔

آخر: عزیز گرامی ڈاکٹر نجم الاسلام صدیقی صاحب کا شکریہ ادا کرنا بے حد ضروری ہے جنھوں نے اس مجموعے کی ترتیب و تہذیب میں میری پوری اعانت فرمائی۔ اللہ پاک اُن کو فائز المرام رکھے۔ آمین۔

فقط ـــــ والسلام

احقر ـــــ غلام مصطفےٰ خاں

---

## استدراک

مکتوبات ع ۱۸۵، ع ۱۸۹ جو بار نسیم ثانی میں شامل ہیں، غالباً حضرت مظہرؒ

کے نام ہیں ۔ اور ممکن ہے کہ مکتوب ۱۸۵ کے لکھنے والے میر محمدی، میر محمدی بیدار ہوں جو بیان (شاگرد حضرت مظہر) کی طرح مولانا فخرالدین دہلوی سے بیعت تھے اور دہلی والے تھے مگر اکبرآباد چلے گئے تھے ۔ مکتوب ۱۸۶ میں "رسالہ فضل ذکر خفی" ملاحظہ فرما کر خط لکھنے پر مکتوب الیہ کے لیے کلمات تشکر ہیں اور رسالے کے سبب تالیف کی طرف بھی اشارہ ہے جس سے اس مکتوب کا مکتوب ۹۵ (مجموعۂ ہذا) سے ربط ظاہر ہے ۔ مکتوب ۹۵ میں، جو حضرت مظہر کے نام ہے، رسالہ در فضل ذکرِ خفی کا وہی سبب تالیف بیان کرنے کے بعد جیسے ہم مکتوب ۱۸۶ میں پاتے ہیں، یہ کہا گیا ہے کہ "جزو اوّل بجناب عالی ارسال داشتہ، ملاحظہ نمودہ و اصلاح نمودہ عنایت فرمایند"۔ اور غالباً حضرت مظہر کی طرف سے جوابی مکتوب ملنے کے بعد، انہی صاحب نے حضرت کے نام وہ مکتوب لکھا ہے جو اس مجموعے کا مکتوب ۱۸۶ ہے ۔ وہ اس میں لکھتے ہیں کہ "سرفراز نامہ کہ مشتمل بر ملاحظہ فرمودن رسالۂ فضل ذکر خفی کہ مرقوم قلم فیض رقم گردیدہ بود، پرتو ورود فرمود"۔ کلمات طیبات میں حضرت مظہر کا مکتوب ۱۱ ذکر جہر اور ذکر خفی میں سے ایک کو دوسرے پر فضیلت دینے کے مسئلے سے متعلق ہے ۔ اور حقیقت یہ ہے کہ بہت خوب ہے ۔ آخر میں یہ فقرہ بھی ہے کہ "خیرالکلام ما قل و دل" جو رسالے پر تبصرے کا سا انداز لیے ہوئے ہے نیز آغاز و اختتام کی عبارت کی شان بھی کچھ ایسی ہے کہ رسالۂ مذکورہ سے حضرت مظہر کے اس مکتوب کا تعلق ہو سکتا ہے ۔ مگر کلمات طیبات کے اس مکتوب ۱۱ کا مکتوب الیہ بھی نامعلوم ہے اور مکتوبات ۹۵، ۱۸۶ کے مکتوب نگار کی تعیین کے سلسلے میں اس سے بھی کوئی مدد نہیں ملتی ۔ یہ عقدہ رسالۂ مذکورہ کے دستیاب ہونے یا اس سے متعلق مزید معلومات بدست ہونے پر ہی حل ہو سکتا ہے ۔



حضرت مظہرؒ شاہ غلام علیؒ اور شاہ ابوسعیدؒ کے مزارات مبارک ۔

# (۱)

# بابِ مظہرؒ

مشتمل بر

۱- مکتوباتِ حضرت مظہرؒ
۲- مکتوبات بنام حضرت مظہرؒ
۳- مکتوبات متوسلین حضرت مظہرؒ، فیما بینہم

# ۱۔ مکتوباتِ حضرت مظہرؒ

- بنام قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ (ایک عدد) بر شمار ۱
- بنام اخوند مُلّا محمد نسیمؒ (سات عدد) بر شمار ۲ تا ۸
- بنام میر عبد الہادی (ایک عدد) بر شمار ۹
- بنام "شیخ صاحب" ( " ) بر شمار ۱۰



مدفن حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ



پانی پت میں مدفن حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ کے دروازے اور دیوار کا بیرونی منظر۔


Marfat.com

## مکتوب حضرت مظہرؒ بنام قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ

### ۱

بعد حمد و صلوٰۃ از فقیر جان جاناں برادر باکمال فضیلت پناہ مولوی ثناء اللہ[1] صاحب مطالعہ نمایند کہ تا امروز کہ نہم ذی قعدہ است، فقیر مع علائق در پانی پت بعافیت است۔ فردا پس فردا قصد دہلی دارد۔ و متعلقان را درین جا می گذارد۔ بعد یک دو ماہ مراجعت بہ پانی پت می کند، ان شاء اللہ تعالیٰ۔

باعث تحریر آنست کہ محمد نسیم نام جوانے روہیلہ بسیار مرد ہموار است و طالب مستعد، اخذ طریقہ کردہ، ارادۂ بڈھانہ نمودہ، در خدمت شما حاضر خواہد شد۔ توجہ کردن ضرور است و در خدمت مولوی نور اللہ صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ سفارش کنند کہ سبق بتوجہ بدادہ باشند، منت بر فقیر است۔ و معلوم شد کہ خطوطِ افضل خان مفید نیفتاد۔ خوب، خدا کارساز است۔ والسلام علیٰ من اتبع الہدیٰ۔

---

[1] یہاں حضرت مظہرؒ نے قاضی صاحب کا نام "ش" ہی سے لکھا ہے۔ اصل مکتوب راقم الحروف نے دیکھا ہے۔

## مکتوبات حضرت مظہرؒ بنام اخوند محمد نسیمؒ

[حضرت شاہ غلام علی رحمۃ اللہ علیہ (م ۱۲۴۰ھ) نے ۱۲۱۱ھ میں مقامات مظہریہ لکھی تو اس میں اخوند ملا محمد نسیم علیہ الرحمہ کے حالات اس طرح قلم بند کیے ہیں:

"ملا نسیم از اجلۂ خلفائے ایشاں، سلوک باطنی در طریقۂ احمدیہ بتوجہات علیۂ آنحضرت قریب با نجام رسانیدہ بخلافت کسب مقامات تا بہ کمالات تربیت کردہ بطریق طرفہ تا اینجا کہ خدا خواست رسیدہ، حالات نیک دارد۔ در ہر سالی از وطن بخدمت مبارک آمدہ انوار طریقہ حاصل می نمود و اخلاص و محبت و متابعت حضرت ایشاں راسخ است۔ ہیچ کار بے اجازت آنحضرت نمی کرد۔ یک باری خواست کہ تے نماید، گلوے خود بند نمودہ بخدمت مبارک رسید کہ اگر اذن شود استفراغ بکنم۔ لہذا بکمال متابعت آنحضرت از مقبولان بارگاہ الٰہی گشت۔ بلا بان بخدمت او رجوع آوردند و بہ یمن توجہ او بجمعیت و حضوری رسیدند زبانی ثقہ شنیدہ ام کہ یک بار بر شخصے توجہ بجذبہ تمام نمودہ بود تاب نیاوردہ۔ تادیر اضطراب و بے تابی می نمود۔ آخر بہمان حال بہ رحمت حق پیوست۔ ذات کثیر البرکات او بسیار غنیمت است۔ بدرس علم و تعلیم طریقہ اوقات خوش می گذارد۔"

ملا نسیمؒ کے نام حضرت مظہر رحمۃ اللہ علیہ کا پہلا مکتوب (یعنی اس مجموعے کا مکتوب نمبر ۲) ۱۷ رجب کا لکھا ہوا ہے جو محمد بشیر خان کے ہاتھ بھیجا گیا تھا۔ اس میں شریعت کے لیے ترغیب و تحریص دلانے کے علاوہ یہ بھی ہے کہ جب سے تم میرے پاس سے گئے ہو، ...


Marfat.com

صرف دو خط ملے ہیں، ایک پانی پت سے اور دوسرا جموں سے۔ پانی پت کا ذکر آتے ہی خیال ہوتا ہے کہ مکتوب الیہ (ملا صاحب) ضرور وہاں گئے ہوں گے اور حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ سے شرف نیاز حاصل کیا ہوگا۔ اوج کے مجموعے میں حضرت مظہرؒ کا ایک مکتوب حضرت قاضی صاحب کے نام ایسا ملتا ہے جس میں ملا محمد نسیمؔ کے لیے سفارش ہے کہ وہ آپ کے پاس حاضر ہو رہے ہیں آپ انہیں توجہ دیں (مکتوب ۱۲ مجموعہ ہذا)۔ یہ مکتوب حضرت مظہرؒ نے پانی پت سے بھیجا تھا، جب کہ قاضی صاحب بڈھانہ میں ہوں گے جو ضلع مظفر نگر (یوپی) کی جنوب مغربی تحصیل تھی۔ اسی مکتوب میں امیرالامراء نجیب الدولہ (المتوفی ۱۰ رجب ۱۱۸۴ھ مطابق ۳۱ اکتوبر ۱۷۷۰ء) کے بھائی نواب افضل خاں کے خطوط کا ذکر ہے کہ ان کے متعلق یہ معلوم ہوا کہ وہ (قاضی صاحب کے لیے) مفید ثابت نہ ہو سکے۔

مُلّا صاحب کے نام ایک مکتوب تو ۱۷ رجب کا ہے جس کا ذکر اوپر آچکا ہے اور دوسرا آخر رجب کا ہے جو دہلی سے بھیجا گیا تھا۔ اس مکتوب میں میاں محمد منیر جیو اور نواب ارشاد خاں وغیرہ کا سلام بھی لکھا ہے (ان ناموں سے مکتوبات کے زمانے کی تعیین میں مدد مل سکے گی)۔ تیسرا مکتوب اواخر شعبان کا ہے اور چوتھے مکتوب میں جو ۱۰ ذی قعدہ کا ہے (دوسرے مکتوب کی طرح) ذکر ہے کہ اگر تمھاری والدہ صاحبہ اجازت دے دیں تو یہاں آکر سلوک کے بقیہ مقامات بھی طے کر لو۔ پانچویں خط میں نجیب خاں (نجیب الدولہ) کے لشکر کا ذکر ہے جو کفار کے قلع قمع کے لیے آیا تھا اور مُلّا رحم داد کا ذکر بھی ہے جو ملاقات

